پیش کی تھی، جو 13 نومبر 1946ء کو شائع ہوئی ہے، ہم ان کی اس درخواست کو منظور کرتے ہیں جس میں انھوں نے کہا تھا کہ ہمیں بھی عیسائیوں اور پارسیوں کی طرح حقوق دیے جائیں۔[29]

30۔ تفصیلی مباحثے کے بعد 7 ستمبر 1974ء کو خصوصی کمیٹی کے اختتامی اجلاس میں وزیرِ قانون جناب عبد الحفیظ پیرزادہ نے آئینی ترمیم کے متعلق سفارشات کا مسودہ خصوصی کمیٹی میں پیش کیا اور اپنی گفتگو کا اختتام ان الفاظ میں کیا:

> In this Constitution, we have not only given fundamental rights to the citizens but we have also guaranteed these rights, and it is the responsibility of the nation as well as of the State, both combined, the State and the nation, to see to it that all rights, whether they relate to property, liberty, life and honour or whether they be fundamental rights, as given by the Constitution, are fully protected, irrespective of caste, creed or community that a person belongs to.[30]

ترجمہ: اس آئین میں ہم نے شہریوں کو نہ صرف بنیادی حقوق دیے ہیں بلکہ ان حقوق کی ضمانت بھی دی ہے، اور یہ قوم اور ریاست دونوں کی مشترکہ ذمہ داری ہے، ریاست کی بھی اور قوم کی بھی، کہ اس بات کا خیال رکھیں کہ تمام حقوق، چاہے ان کا تعلق جائیداد سے ہو، آزادی سے، زندگی اور عزت سے یا وہ بنیادی حقوق ہوں، جیسا کہ آئین نے دیے ہیں، ان کو مکمل تحفظ فراہم کیا جائے، چاہے کسی شخص کا تعلق کسی بھی ذات، عقیدے یا برادری سے ہو۔

31۔ اس کے بعد خصوصی کمیٹی نے درج ذیل سفارشات متفقہ طور پر منظور کر کے قومی اسمبلی کو بھیج دیے:

(A) That the Constitution of Pakistan be amended as follows:
   (i) That in Article 106(3) a reference be inserted to persons of the Qadiani Group and the Lahori Group (who call themselves 'Ahmadis');
   (ii) That a non-Muslim may be defined in a new clause in Article 260.

   To give effect to the above recommendations, a draft Bill unanimously agreed upon by the Special Committee is appended.

(B) That the following explanation be added to section 295-A of the Pakistan Penal Code:
   "*Explanation*: A Muslim who professes, practices or propagates against the concept of the finality of the Prophethood of Muhammad (peace be upon him) as set out in clause (3) of Article 260 of the Constitution shall be punishable under this section."

(C) That the consequential legislative and procedural amendments may be made in the relevant laws, such as the National Registration Act, 1973, and the Electoral Rolls Rules, 1974.

(D) That the life, liberty, honour and fundamental rights of all citizens of Pakistan, irrespective of the Communities to which they belong, shall be fully protected and safeguarded.[31]

ترجمہ: (A) کہ پاکستان کے آئین میں درج ذیل طور پر ترمیم کی جائے:

(i) کہ دفعہ 106(3) میں قادیانی گروپ اور لاہوری گروپ (جو خود کو 'احمدی' کہتے ہیں) کی طرف حوالہ شامل کیا جائے؛

(ii) کہ دفعہ 260 کی ایک نئی شق میں غیر مسلم کی تعریف دی جائے۔

ان سفارشات کو عملی صورت دینے کے لیے خصوصی کمیٹی کا متفقہ طور پر منظور کیا گیا مسودہ ضمیمہ میں شامل کیا گیا ہے۔

---

[29] Ibid., p. 3056-3057.

[30] *Proceedings of the Special Committee of the Whole House Held in Camera to Consider the Qadiani Issue, Saturday, the 7th September, 1974*, p. 3076.

[31] *Proceedings of the Special Committee of the Whole House Held in Camera to Consider the Qadiani Issue, Saturday, the 7th September, 1974*, pp. 3080-3081.

(B) کہ مجموعہ تعزیراتِ پاکستان کی دفعہ 295-A میں درج ذیل توضیح کا اضافہ کیا جائے:

"توضیح: اگر آئین کی دفعہ 260 کی شق (3) میں طے کیے گئے حضرت محمد ﷺ کی ختم نبوت کے تصور کے خلاف کوئی مسلمان عقیدہ رکھے، اس پر عمل کرے یا اس کی تبلیغ کرے، تو اسے اس دفعہ کے تحت سزا دی جا سکے گی۔"

(C) کہ نتیجتاً متعلقہ قوانین، جیسے نیشنل رجسٹریشن ایکٹ، 1973، اور الیکٹورل رول رولز، 1974، میں قانونی اور ضابطے کی ترامیم کی جائیں گی۔

(D) کہ پاکستان کے تمام شہریوں، خواہ ان کا تعلق کسی بھی برادری سے ہو، کی زندگی، آزادی، عزت اور بنیادی حقوق کی مکمل حفاظت کی جائے گی اور تحفظ فراہم کیا جائے گا۔

ان سفارشات پر ایوان کے درج ذیل ارکان نے دستخط کیے تھے:

جناب عبد الحفیظ پیرزادہ، مولوی مفتی محمود، مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی، پروفیسر غفور احمد، جناب غلام فاروق، چودھری ظہور الٰہی، سردار مولا بخش سومرو۔[32]

32۔ دوسری آئینی ترمیم کی منظوری کے موقع پر قومی اسمبلی میں وزیرِ اعظم ذوالفقار علی بھٹو نے فرمایا:

> To my Government it will become now all the more necessary to protect the rights of all citizens of Pakistan. This is absolutely essential. I do not want to leave any scope for ambiguity. It is our moral and sacred duty, indeed, it is our Islamic duty, to protect the righs of every citizen of Pakistan and I want to assure you, Mr. Speaker, Sir, and I want to make quite clear to everyone outside this House that this will be done and there should be no doubt in anyone's mind, that we will not tolerate any form of vandalism or any form of humiliation or insult to any citizen or community of this country.[33]

ترجمہ: میری حکومت کے لیے اب اور زیادہ ضروری ہو گیا ہے کہ وہ پاکستان کے تمام شہریوں کے حقوق کا تحفظ کرے۔ یہ قطعی ضروری ہے۔ میں کسی قسم کے ابہام کے لیے کوئی گنجائش نہیں چھوڑنا چاہتا۔ پاکستان کے ہر شہری کے حقوق کا تحفظ ہمارا اخلاقی اور مقدس فریضہ ہے۔ درحقیقت، یہ ہمارا اسلامی فریضہ ہے۔ جناب سپیکر، میں آپ کو یقین دلانا چاہتا ہوں اور میں اس ایوان سے باہر ہر شخص پر یہ بات بالکل واضح کر دینا چاہتا ہوں کہ ایسا کیا جائے گا اور کسی کے ذہن میں کوئی شبہ نہیں ہونا چاہیے کہ ہم اس ملک کے کسی شہری یا کسی برادری کے خلاف کسی قسم کی توڑ پھوڑ، یا کسی قسم کی تذلیل یا توہین برداشت نہیں کریں گے۔

اس کے بعد انھوں نے احمدیوں کے متعلق کہا:

> Today they may feel unhappy, they may not like the decision, they may resent it, but objectively speaking and speaking entirely impersonally, trying to put myself in the shoes of others, I would say that they should also be happy with this decision because it has settled the problem and their constitutional rights have been guaranteed. I remember when motion for the Opposition was moved by Maulana Shah Ahmad Noorani. He emphasized on the importance of giving full protection to all citizens affected by the decision.[34]

ترجمہ: آج انھیں ناراضی محسوس ہو گی، شاید وہ یہ فیصلہ ناپسند کریں، شاید یہ انھیں ناگوار گزرے، لیکن معروضی طور پر بات کرتے ہوئے اور بے غرضی کے ساتھ بات کرتے ہوئے، خود کو دوسروں کے مقام پر فرض کرتے ہوئے، میں کہوں گا کہ انھیں

---

[32] Ibid., p. 3081.

[33] *The National Assembly of Pakistan Debates, Official Report, Saturday, 7th Septmber, 1974*, p. 567.

[34] Ibid., p. 569.

بھی اس فیصلے پر خوش ہونا چاہیے کیونکہ اس نے مسئلہ حل کر دیا ہے اور ان کے آئینی حقوق کی ضمانت دی گئی ہے۔ مجھے یاد ہے جب حزبِ اختلاف کی جانب سے مولانا شاہ احمد نورانی نے تحریک پیش کی۔ انھوں نے اس فیصلے سے متاثر ہونے والے تمام شہریوں کے حقوق کے مکمل تحفظ پر زور دیا۔

بھٹو صاحب نے برداشت کے متعلق اسلامی تعلیمات کا حوالہ دیا اور غیر مسلموں کو تحفظ دینے کے متعلق مسلمانوں کی تاریخ سے روشن مثالوں کا ذکر بھی کیا:

> Indeed, this is the essence of Islam, its preaching of tolerance. Muslims have practiced tolerance. Islam has not only preached tolerance, but Islam and Muslim society throughout history has practiced tolerance. If Muslim societies were tolerant to the Jews in its dark days when Christendom was persecuting Jews in Europe – the Jews found shelter in the Ottoman Empire, and Jews who were persecuted by the other societies found shelter among Arabs, among Turks, among the Muslim society everywhere – this is an Islamic State, we are Musalmans, we are Pakistanis and it is our sacred duty to give full protection to all communities and to all people and to all citizens of Pakistan.[35]

> ترجمہ: درحقیقت، یہی اسلام کی روح ہے، اسلام کی برداشت کی تعلیمات۔ مسلمان برداشت پر عمل پیرا رہے۔ اسلام نے برداشت کی صرف تلقین ہی نہیں کی، بلکہ اسلام اور مسلمان معاشرے نے تاریخ میں ہمیشہ برداشت پر عمل کیا۔ مسلمان معاشرے یہودیوں کے لیے اس وقت بھی تحمل پر عمل پیرا تھے جب یہودیوں کے تاریک دور میں مسیحی دنیا میں ان پر ظلم ہو رہا تھا – یہود کو عثمانی سلطنت میں پناہ ملی، اور جن یہودیوں پر دوسرے معاشروں میں ظلم ہو رہا تھا، انھیں عربوں کے ہاں پناہ ملی، ترکوں کے ہاں پناہ ملی اور سب مسلمان معاشروں میں پناہ ملی – یہ ایک اسلامی ریاست ہے، ہم مسلمان ہیں، ہم پاکستانی ہیں، اور یہ ہمارا مقدس فریضہ ہے کہ پاکستان کی تمام برادریوں، تمام لوگوں اور تمام شہریوں کو مکمل تحفظ فراہم کریں۔

یہ تھا وہ سیاق وسباق جس میں دوسری آئینی ترمیم منظور کی گئی۔

33۔ قومی اسمبلی اور سینیٹ سے دوسری آئینی ترمیم کا بل منظور ہونے کے بعد صدرِ پاکستان نے اس پر 17 ستمبر 1974ء کو دستخط کیے اور 21 ستمبر 1974ء کو اسے پاکستان گزٹ کی خصوصی اشاعت میں شائع کیا گیا۔ اس آئینی ترمیم کے ذریعے ایک طرف آئین کی دفعہ (3)106 میں، جہاں صوبائی اسمبلیوں میں غیر مسلموں کے لیے نشستیں مخصوص کی گئی تھیں، وہاں غیر مسلموں کی فہرست میں ہندو، سکھ، بدھسٹ، پارسی برادریوں اور جدولی ذاتوں کے ساتھ درج ذیل الفاظ کا اضافہ کیا گیا:

> persons of Quadiani group or the Lahori group (who call themselves 'Ahmadis')

> ترجمہ: قادیانی گروہ یا لاہوری گروہ (جو خود کو 'احمدی' کہتے ہیں) کے افراد۔[36]

---

[35] Ibid., p. 570.

[36] اس دفعہ میں بعد میں کئی ترامیم کی گئیں۔ 5 جولائی 1977ء کو جنرل محمد ضیاء الحق نے ملک میں مارشل لا نافذ کیا اور پھر تقریباً آٹھ سال بعد 2 مارچ 1985ء کو "آئین کی بحالی کا حکم نامہ" جاری کیا، جس کے ذریعے آئین کی بحالی سے قبل اس کی بہت ساری شقوں میں ترامیم کیں۔ ان میں آئین کی دفعہ 106 میں بھی شامل تھی جس میں مذکور غیر مسلم گروہوں کے لیے صوبائی اسمبلیوں میں مخصوص نشستوں کی تعداد مقرر کی گئی اور خود کو احمدی کہلوانے والوں کے لیے صوبہ پنجاب، صوبہ سندھ اور شمال مغربی سرحدی صوبہ کی اسمبلیوں میں ایک ایک نشست مخصوص کی گئی۔ نومبر 1985ء میں پارلیمان نے آٹھویں آئینی ترمیم منظور کی جس کے ذریعے آئین میں دفعہ 270A کا اضافہ کیا گیا اور مارشل لا دور میں جاری کیے گئے صدارتی حکم ناموں اور قوانین، بشمول "آئین کی بحالی کا حکم نامہ" کی توثیق کی گئی۔ ایک اور فوجی آمر جنرل پرویز مشرف نے اکتوبر 1999ء میں آئین کو معطل کیا اور تقریباً 3 سال بعد عام انتخابات سے قبل اگست 2002ء میں "قانونی نظام کا حکم نامہ" ( Legal Framework

دوسری طرف آئین کی دفعہ 260 میں ذیلی دفعہ (3) کا اضافہ کر کے قرار دیا گیا کہ ختمِ نبوت پر غیر مشروط ایمان کے بغیر کسی شخص کو مسلمان نہیں کہا جاسکتا:

> A person who does not believe in the absolute and unqualified finality of the Prophethood of Muhammad (peace be upon him), the last of the Prophets, or claims to be a Prophet in any sense of the word or of any description whatsoever, after Muhammad (peace be upon him), or recognizes such a claimant as a prophet or a religious reformer, is not a Muslim for the purpose of the Constitution or law.
>
> ترجمہ: اگر کوئی شخص خاتم النبیین حضرت محمد ﷺ کی ختمِ نبوت پر مکمل اور غیر مشروط ایمان نہیں رکھتا، یا حضرت محمد ﷺ کے بعد لفظ کے کسی بھی مفہوم میں نبی ہونے کا دعوی کرتا ہے، یا ایسے مدعی کو نبی یا مذہبی مُصلح کے طور پر تسلیم کرتا ہے، آئین اور قانون کے مقصد کے لیے مسلمان نہیں ہے۔

34۔ 19 مارچ 1985ء کو "آئین (تیسری ترمیم) حکم نامہ" جاری کیا گیا جس کے ذریعے دوسری آئینی ترمیم کی درج بالا دونوں شقوں کو آئین کی دفعہ (3)260 میں یوں اکٹھا کیا گیا:

> In the Constitution and all enactments and other legal instruments, unless there is anything repugnant in the subject or context:
>
> (a) "Muslim" means a person who believes in the unity and oneness of Almighty Allah, in the absolute and unqualified finality of the Prophethood of Muhammad (peace be upon him), the last of the prophets, and does not believe in, or recognize as a prophet or religious reformer, any person who claimed or claims to be a prophet, in any sense of the word or of any description whatsoever, after Muhammad (peace be upon him); and
>
> (b) "non-Muslim" means a person who is not a Muslim and includes a person belonging to the Christian, Hindu, Sikh, Buddhist or Parsi community, a person of the Quadiani Group or the Lahori Group who call themselves 'Ahmadis' or by any other name or a Bahai, and a person belonging to any of the Scheduled Castes.[37]
>
> ترجمہ: آئین میں اور تمام قوانین اور قانونی دستاویزات میں، جب تک موضوع یا سیاق میں اس کے برعکس مفہوم نہ ہو:
>
> (a) "مسلمان" سے مراد وہ شخص ہے جو اللہ کی وحدانیت اور توحید پر ایمان رکھے، حضرت محمد ﷺ کی ختمِ نبوت پر کامل اور غیر مشروط ایمان رکھے اور حضرت محمد ﷺ کے بعد کسی شخص پر، جس نے خود کو نبی کہا تھا یا کہتا ہے، ایمان نہ رکھے نہ ہی اسے نبی یا مذہبی مُصلح کے طور پر تسلیم کرے؛

Order) جاری کیا جس کے ذریعے آئین کی متعدد دفعات میں ترامیم کیں۔ ان میں بعض ترامیم کا تعلق آئین کی دفعہ 106 سے تھا۔ چنانچہ اس دفعہ سے غیر مسلم گروہوں کی تفصیل ختم کر دی گئی اور الگ الگ گروہوں کے بجائے سب غیر مسلموں کے لیے مجموعی طور پر نشستیں مخصوص کی گئیں۔ نیز اس دفعہ سے غیر مسلم گروہوں کی تفصیل بھی ختم کی گئی۔ البتہ دفعہ (3)260 میں "مسلم" اور "غیر مسلم" کی تعریفات کو جوں کا توں چھوڑ دیا گیا۔ پارلیمان نے دسمبر 2003ء میں سترھویں آئینی ترمیم منظور کرتے ہوئے آئین میں دفعہ 270AA کا اضافہ کیا جس کے ذریعے جنرل مشرف کے جاری کردہ متعدد حکم ناموں، بشمول قانونی نظام کا حکم نامہ، کی توثیق کی۔ اپریل 2010ء میں پارلیمان نے اٹھارویں آئینی ترمیم فوجی آمروں کی اضافہ کی گئی متعدد دفعات کو ختم کر دیا لیکن آئین کی دفعہ (3)260 کا وہی متن رہنے دیا جو 1985ء سے رائج تھا اور بعض جزوی ترامیم کے ساتھ آئین کی دفعہ (3)106 کا وہی متن رہنے دیا جو 2002ء سے رائج تھا۔

[37] Article 6 of the Constitution (Third Amendment) Order 1985 (President's Order No. 24 of 1985), 19th March 1985, Gazette of Pakistan, Extraordinary, Part I, 19th March 1985.

(b) "غیر مسلم" سے مراد وہ شخص ہے جو مسلمان نہیں ہے اور اس کے مفہوم میں وہ شخص شامل ہے جو مسیحی، ہندو، سکھ، بدھسٹ یا پارسی برادری سے تعلق رکھتا ہو، قادیانی گروپ یا لاہوری گروپ (جو خود کو 'احمدی' کہتے ہیں) کا فرد، یا کوئی بہائی، اور جدولی ذاتوں سے تعلق رکھنے والا شخص۔

35۔ 1984ء میں ایک آرڈی نینس[38] کے ذریعے مجموعۂ تعزیرات میں درج ذیل دو دفعات کا اضافہ کیا گیا:

**298-B. Misuse of epithets, descriptions and titles, etc., reserved for certain holy personages or places.** (1) Any person of the Quadiani group or the Lahori group (who call themselves 'Ahmadis' or by any other name) who by words, either spoken or written, or by visible representation:

(a) refers to, or addresses, any person, other than a Caliph or companion of the Holy Prophet Muhammad (peace be upon him), as '*Ameer-ul-Mumineen*', '*Khalifat-ul-Mumineen*', '*Khalifat-ul-Muslimeen*', '*Sahaabi*' or '*Razi Allah Anho*';

(b) refers to, or addresses, any person, other than a wife of the Holy Prophet Muhammad (peace be upon him) as '*Umm-ul-Mumineen*';

(c) refers to, or addresses, any person, other than a member of the family (*Ahle-bait*) of the Holy Prophet Muhammad (peace be upon him), as *Ahle-bait*; or

(d) refers to, or names, or calls, his place of worship as 'Masjid':

shall be punished with imprisonment of either description for a term which may extend to three years, and shall also be liable to fine.

(2) Any person of the Quadiani group or Lahori group (who call themselves 'Ahmadis' or by any other name) who by words, either spoken or written, or by visible representation, refers to the mode or form of call to prayers followed by his faith as '*Azan*', or recites *Azan* as used by the Muslims, shall be punished with imprisonment of either description for a term which may extend to three years, and shall also be liable to fine.

ترجمہ: **دفعہ 298-B۔ بعض مقدس شخصیات اور مقامات کے لیے مخصوص القاب، اوصاف یا خطابات وغیرہ کا ناجائز استعمال۔** (1) قادیانی گروپ یا لاہوری گروپ (جو خود کو 'احمدی' یا کسی اور نام سے موسوم کرتے ہیں) کا کوئی شخص جو الفاظ، خواہ زبانی ہوں یا تحریری یا دیکھے جاسکنے والے نقوش، کے ذریعے:

(a) رسول پاک حضرت محمد ﷺ کے کسی خلیفہ یا صحابی کے سوا کسی اور شخص کو 'امیر المؤمنین'، 'خلیفۃ المسلمین'، 'صحابی' یا 'رضی اللہ عنہ' کے طور پر منسوب کرے یا پکارے:

(b) حضرت محمد ﷺ کی کسی زوجہ کے سوا کسی شخصیت کو 'ام المؤمنین' کے طور پر منسوب کرے یا پکارے؛

(c) حضرت محمد ﷺ کے خاندان کے افراد (اہل بیت) کے سوا کسی اور شخصیت کو اہل بیت کے الفاظ سے حوالہ دیتا یا خطاب کرتا ہے؛

(d) اپنی عبادت گاہ کو 'مسجد' کے کے طور پر منسوب کرے، یا موسوم کرے یا پکارے؛

اسے کسی ایک قسم کی سزائے قید اتنی مدت کے لیے دی جائے گی جو تین سال تک کی ہو سکتی ہے اور وہ جرمانے کی سزا کا بھی مستوجب ہو گا۔

[38] The Anti-Islamic Activities of Qadiani Group, Lahori Group and Ahmadis (Prohibition and Punishment) Ordinance, 1984, (Ordinance No. XX of 1984), promulgated in the Gazette of Pakistan, Extraordinary, the 26th April, 1984.

(2) قادیانی گروپ یالاہوری گروپ (جو خود کو 'احمدی' یا کسی اور نام سے موسوم کرتے ہیں) کا کوئی شخص جو الفاظ، خواہ زبانی ہوں یا تحریری یا دیکھے جاسکنے والے نقوش، کے ذریعے اپنے مذہب میں عبادت کے لیے پکارنے کے طریقے یا صورت کو 'اذان' کے طور پر منسوب کرے، یا اس طرح 'اذان' پڑھتا ہے جس طرح مسلمان دیتے ہیں، اسے کسی ایک قسم کی سزائے قید اتنی مدت کے لیے دی جائے گی جو تین سال تک کی ہو سکتی ہے اور وہ جرمانے کی سزا کا بھی مستوجب ہوگا۔

**298-C. Person of Quadiani group, *etc.*, calling himself a Muslim or preaching or propagating his faith**.

Any person of the Quadiani group or the Lahori group (who call themselves 'Ahmadis' or by any other name) who, directly or indirectly, poses himself as a Muslim, or calls, or refers to, his faith as Islam, or preaches or propagates his faith, or invites others to accept his faith, by words, either spoken or written, or by visible representations, or in any manner whatsoever outrages the religious feelings of Muslims, shall be punished with imprisonment of either description for a term which may extend to three years and shall also be liable to fine.

ترجمہ: **298-C قادیانی گروپ وغیرہ کا شخص جو خود کو مسلمان کہے یا اپنے مذہب کی تبلیغ یا پرچار کرے۔** قادیانی گروپ یا لاہوری گروپ (جو خود کو 'احمدی' یا کسی اور نام سے موسوم کرتے ہیں) کا کوئی شخص جو، بلاواسطہ یا بالواسطہ، خود کو مسلمان ظاہر کرے، یا اپنے مذہب کو اسلام کے نام سے موسوم کرے یا الفاظ، خواہ زبانی ہوں یا تحریری یا دیکھے جاسکنے والے نقوش، کے ذریعے اپنے مذہب کی تبلیغ یا پرچار کرے، یا دوسروں کو اپنا مذہب قبول کرنے کی دعوت دے، یا کسی بھی طریقے سے مسلمانوں کے مذہبی جذبات مجروح کرے، اسے کسی ایک قسم کی سزائے قید اتنی مدت کے لیے دی جائے گی جو تین سال تک کی ہو سکتی ہے اور وہ جرمانے کی سزا کا بھی مستوجب ہوگا۔

36۔ مقدمہ بعنوان 'مجیب الرحمان بنام حکومت پاکستان'[39] میں احمدیوں کے مذہبی حقوق کا مسئلہ وفاقی شرعی عدالت کے سامنے آیا۔ اس مقدمے میں وفاقی شرعی عدالت کے چار رکنی بنچ کے سامنے بنیادی سوال یہ تھا کہ کیا مجموعۂ تعزیرات میں اضافہ کی گئی دفعات 298-B اور 298-C قرآن و سنت میں مذکور اسلامی احکام اور مذہب پر عمل، اس کے اظہار اور اس کی تبلیغ کے اس حق سے متصادم ہیں جس کی ضمانت آئین میں دی گئی ہے؟ تاہم درخواست گزار (جناب مجیب الرحمان) کا اصرار تھا کہ اگرچہ آئین کی رو سے احمدیوں کو غیر مسلم قرار دیا گیا ہے لیکن شریعت کی رو سے وہ مسلمان ہیں۔ چنانچہ عدالت کو اس سوال پر بھی فیصلہ دینا پڑا کہ کیا شریعت کی رو سے احمدی مسلمان ہیں یا غیر مسلم؟ اس سوال کے جواب میں تفصیلی بحث کے بعد عدالت نے طے کیا کہ نہ صرف آئین کی رو سے بلکہ شریعت کی رو سے بھی احمدیوں کے دونوں گروہ غیر مسلم ہیں۔[40]

37۔ اس کے بعد عدالت نے قرآن و سنت اور قدیم و جدید فقہائے کرام کی کتابوں سے ان حقوق کی تفصیل پیش کی ہے جو اسلام نے غیر مسلموں کو دیے ہیں۔ چنانچہ عدالت نے غیر مسلموں کے ساتھ رسول اللہ ﷺ کے معاہدات کا حوالہ دینے کے علاوہ صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کے طرزِ عمل کی مثالیں بھی دیں اور بعد کی اسلامی تاریخ سے بھی کئی روشن مثالیں ذکر کرکے یہ دکھایا ہے کہ مسلمانوں نے ہمیشہ غیر مسلموں کے ساتھ تعامل میں برداشت اور تحمل کا مظاہرہ کیا ہے۔[41]

---

[39] PLD 1985 Federal Shariat Court 8.
**[40]** *Ibid.*, at p. 93.
[41] *Ibid.*, at pp. 93-98.

38۔ مذکورہ قانون کی آئینی حیثیت کا سوال سپریم کورٹ کے پانچ فاضل ججز کے سامنے مقدمہ بعنوان ظہیر الدین بنام ریاست[42] میں بھی اٹھا۔ اکثریتی فیصلے میں جسٹس عبد القدیر چودھری نے اپنے قرار دیا (جس سے جسٹس محمد افضل لون اور جسٹس ولی محمد خان نے مکمل اتفاق کیا) کہ مذکورہ دفعات اور شقوں میں کوئی بھی آئین میں مذکور بنیادی حقوق سے متصادم نہیں ہے۔[43] انھوں نے واضح کیا کہ مذکورہ دفعات میں قادیانیوں / احمدیوں کو جن اصطلاحات اور تراکیب کے استعمال سے روکا گیا ہے، ان کا دینِ اسلام میں مخصوص مفہوم ہے اور جو لوگ مسلمان نہیں ہیں وہ اپنے مذہبی امور میں ان کے استعمال سے مسلمانوں کو دھوکے میں ڈال سکتے ہیں جس کی اجازت نہیں دی جاسکتی۔[44] ان کے فیصلے کا ایک اہم پہلو یہ تھا کہ چونکہ اس معاملے میں وفاقی شرعی عدالت اپنا فیصلہ پہلے ہی سنا چکی ہے، تو اس فیصلے کی پابندی سپریم کورٹ پر بھی لازم ہے۔ انھوں نے اس ضمن میں آئین کی متعدد دفعات، بالخصوص دفعات 203A اور 203G کا حوالہ دیتے ہوئے قرار دیا[45] کہ اپنے مخصوص اختیارِ سماعت میں وفاقی شرعی عدالت نے کوئی فیصلہ دیا جسے سپریم کورٹ کی شریعت اپیلیٹ بنچ میں چیلنج نہیں کیا گیا، یا چیلنج کیا گیا لیکن شریعت اپیلیٹ بنچ نے اسے برقرار رکھا، تو سپریم کورٹ بھی اس فیصلے کی پابند ہوتی ہے۔[46]

39۔ جسٹس سلیم اختر نے اپنے مختصر فیصلے میں اکثریتی فیصلے کے اس پہلو سے اتفاق کیا کہ مسلمانوں کے لیے قادیانی / احمدی اپنے مخصوص عقائد کی وجہ سے دیگر اقلیتوں سے مختلف حیثیت رکھتے ہیں۔ اس بنا پر انھوں نے قرار دیا کہ امن عامہ کی خاطر قادیانیوں / احمدیوں کے لیے دیگر اقلیتوں سے الگ قانون بنایا جاسکتا تھا اور یہ کہ معقول ہونے کے سبب یہ قانون آئین کی دفعات 19 اور 25 سے متصادم نہیں ہے:

> Law permits reasonable classification and distinction in the same class of persons, but it should be founded on reasonable distinctions and reasonable basis... The Quadianis/Ahmadis on the basis of their faith and religion as elucidated by my learned brother Abdul Qadeer Chaudhry J. vis-à-vis Muslims stand at a different pedestal as compared to other minorities. Therefore, considering these facts and in order to maintain public order it was felt necessary to classify them differently and promulgate the impugned law to meet the situation. The classification being proper and reasonable, the impugned law does not offend Article 19 and 25.[47]
>
> ترجمہ: قانون ایک ہی طبقے کے لوگوں کے درمیان معقول تقسیم اور فرق کی اجازت دیتا ہے۔۔۔ قادیانی / احمدی اور اپنے عقیدے اور مذہب کی بنا پر مسلمانوں کے ساتھ تعلق میں دیگر اقلیتوں سے مختلف مقام پر کھڑے ہیں، جیسا کہ میرے فاضل بھائی جسٹس عبد القدیر چودھری نے واضح کیا ہے۔ اس لیے ان حقائق کو مدنظر رکھتے ہوئے اور امن عامہ برقرار رکھنے کی خاطر یہ ضروری سمجھا گیا کہ ان کو الگ قسم میں رکھا جائے اور اس صورت حال سے نمٹنے کے لیے معترضہ قانون جاری کیا گیا۔ یہ تقسیم چونکہ مناسب اور معقول ہے، اس لیے یہ دفعات 19 اور 25 کے خلاف نہیں ہے۔

---

[42] *Zaheeruddin v The State*, 1993 SCMR 1718.
[43] *Ibid.*, at 1779.
[44] *Ibid.*, at 1751.
[45] The text of these two Articles are reproduced here:
> **"203A. Provisions of Chapter to override other provisions of Constitution**. The provisions of this Chapter shall have effect notwithstanding anything contained in the Constitution." "**203G. Bar of jurisdiction**. Save as provided in Article 203F, no court or tribunal, including the Supreme Court and a High Court, shall entertain any proceedings or exercise any power or jurisdiction in respect of any matter within the power or jurisdiction of the Court."

[46] *Zaheeruddin v The State*, 1993 SCMR 1718, at 1756.
[47] *Ibid.*, at 1779-1780.

40۔ فیصلے میں یہ بھی قرار دیا گیا کہ جن انتظامی احکامات کو اس مقدمے میں چیلنج کیا گیا تھا، ان کا اطلاق احمدیوں کے صرف ان افعال پر ہوتا ہے جو وہ عوامی سطح پر انجام دیں، نہ کہ ان افعال پر جو وہ اپنے گھروں یا عبادت گاہوں میں کریں۔ چنانچہ انتظامی احکامات کے بعض اقتباسات نقل کرنے کے بعد قرار دیا گیا:

> The above restrictions clearly mean such activities which might have been performed in the public or in public view and not those to be performed in private.[48]
>
> ترجمہ: مذکورہ بالا قیود سے واضح طور پر وہ کام مراد ہیں جو عوامی مقامات پر یا عوام کی نظروں کے سامنے سرانجام دیے جائیں، نہ کہ وہ جو نجی طور پر سرانجام دیے جائیں۔

41۔ یہی اصول ماضیِ قریب میں سپریم کورٹ کے ایک اور بنچ نے مقدمہ بعنوان 'طاہر نقاش بنام ریاست'[49] کے فیصلے میں دہرائے ہیں۔ اس مقدمے میں احمدی ملزم پر الزام یہ تھا کہ اس نے اپنی عبادت گاہ کے اندر کلمہ طیبہ لکھا ہوا تھا اور قرآن مجید کے نسخے رکھے تھے، اور اس بنا پر اس کے خلاف نہ صرف مجموعۂ تعزیرات کی دفعات B-298 اور C-298 کے تحت بلکہ دفعات B-295 (توہینِ قرآن) اور C-295 (توہینِ رسالت) کے تحت بھی مقدمہ درج کیا گیا تھا۔ سپریم کورٹ نے کہا:

> To constitute an offence under Section 295-B, the reading thereof shows, the accused must have defiled, damaged or desecrated a copy of the Holy Quran or an extract therefrom or use it in any derogatory manner or for any unlawful purpose. There is no allegation in the crime report that attracts the said offence. The courts below have held that mere reading of the *Kalima* or the Holy Quran by a non-Muslim/Ahmadi attracts Section 295-C. This, in our view, is not only far-fetched, but also fails to meet the fundamental constituents of the crime, i.e., *mens rea* and *actus reus*. Only that which resides in the mind of a non-Muslim while reading the Holy Quran is not sufficient to constitute the offence. In order to attract Section 295-B PPC, there must be an overt act (*actus reus*) that shows that the copy of the Holy Quran or its extract has been defiled, damaged or desecrated or it has been put to use in a derogatory manner or for an unlawful purpose. There is nothing on the record to establish this, in the present case.
>
> ترجمہ: دفعہ 295-بی کے تحت جرم کے وجود میں آنے کے لیے ضروری ہے کہ ملزم نے قرآن مجید کے کسی نسخے کی یا اس کے کسی اقتباس کی قصداً توہین کی ہو، یا اسے نقصان پہنچایا ہو، یا اس کی بے حرمتی کی ہو، یا اس کا استعمال گستاخانہ انداز میں یا کسی غیر قانونی مقصد کے لیے کیا ہو۔ جرم کی اطلاع میں ایسا کوئی الزام نہیں ہے جس سے یہ جرم بنتا ہو۔ ماتحت عدالتوں نے قرار دیا ہے کہ کسی غیر مسلم / احمدی کی جانب سے صرف کلمہ یا قرآن مجید کے پڑھنے سے ہی دفعہ 295-سی کا اطلاق ہو گا۔ یہ ہمارے خیال میں نہ صرف بہت کھینچ تان کر کیا گیا ہے، بلکہ اس میں جرم کے بنیادی عناصر، یعنی مجرمانہ قصد اور مجرمانہ فعل، ہی نہیں پائے جاتے۔ صرف وہ کچھ جو قرآن مجید کی تلاوت کے وقت کسی غیر مسلم کے ذہن میں پایا جاتا ہے، اس جرم کی تشکیل کے لیے کافی نہیں ہے۔ مجموعۂ تعزیرات کی دفعہ 295-بی کے اطلاق کے لیے ایسے ظاہری عمل (مجرمانہ فعل) کا ہونا ضروری ہے جو دکھائے کہ قرآن مجید کے کسی نسخے کی یا اس کے کسی اقتباس کی قصداً توہین کی گئی، یا اسے نقصان پہنچایا گیا، یا اس کی بے حرمتی کی گئی، یا اس کا استعمال گستاخانہ انداز میں یا کسی غیر قانونی مقصد کے لیے کیا گیا۔ موجودہ مقدمے میں ریکارڈ پر ایسا کچھ نہیں ہے جو یہ ثابت کرے۔

---

[48] *Ibid.*, at 1757.
[49] *Tahir Naqash v The State*, PLD 2022 Supreme Court 385.

توہینِ رسالت کے الزام پر سپریم کورٹ نے کہا:

> [T]he display of the *Kalima*, having name of the Holy Prophet Muhammad (peace be upon him) therein, inside the place of worship do not attract the constituents of the said offence. What runs inside the mind of an Ahmadi, while reading the *Kalima* does not constitute an offence punishable under Section 295-C PPC unless there is some overt act on his part that defiles the sacred name of the Holy Prophet Muhammad (peace be upon him). There is nothing on the record to establish this, in the present case.
>
> ترجمہ: عبادت گاہ کے اندر کلمے کا اظہار، جس میں رسولِ پاک حضرت محمد ﷺ کا نام تھا، ایسا فعل نہیں تھا جو اس جرم کے عناصر کی تشکیل کرے۔ کسی احمدی کے ذہن میں کلمہ پڑھتے وقت کیا تھا، اس سے مجموعۂ تعزیرات کی دفعہ 295-سی کا جرم وجود میں نہیں آتا جب تک اس کی جانب سے اس کے ساتھ کوئی ایسا ظاہری عمل نہ ہو جس سے رسولِ پاک حضرت محمد ﷺ کے اسمِ گرامی کی توہین ہوتی ہو۔ موجودہ مقدمے میں ریکارڈ پر ایسا کچھ نہیں ہے جو یہ ثابت کرے۔

پاکستان کے آئین و قانون کی رو سے جس طرح یہ ضروری ہے کہ غلطیوں سے پاک قرآن شریف کے متن کی اشاعت یقینی بنائی جائے، اسی طرح ایسے ترجمے کی ممانعت بھی ہے جو مسلمانوں کے عقیدے، بالخصوص حضرت محمد ﷺ پر سلسلۂ نبوت کے ختم ہونے کے خلاف ہو۔ قرآن شریف کتابِ ہدایت ہے اور ایسا نور ہے[50] جس کی ایک کرن بھی کفر اور گمراہی کی ظلمتوں کا پردہ چاک کرنے کے لیے کافی ہوتی ہے۔ ان گنت لوگ ایسے ہیں جنھوں نے قرآن شریف یا اس کا ترجمہ پڑھ کر لا إله إلا الله محمد رسول الله کی شہادت دی اور مسلمان ہوئے۔

42۔ آئینی و قانونی دفعات اور عدالتی نظائر کی اس تفصیل سے ثابت ہوا کہ احمدیوں کے دونوں گروہوں کو غیر مسلم قرار دینے کے بعد انھیں آئین اور قانون کے مطابق اپنے مذہب پر عمل پیرا ہونے اور اس کے اظہار اور اس کی تبلیغ کا حق اس شرط کے ساتھ حاصل ہے کہ وہ عوامی سطح پر مسلمانوں کی دینی اصطلاحات استعمال نہیں کریں گے، نہ ہی عوامی سطح پر خود کو مسلمانوں کے طور پر پیش کریں گے۔ تاہم اپنے گھروں، عبادت گاہوں اور اپنے نجی مخصوص اداروں کے اندر انھیں قانون کے تحت مقررہ کردہ "معقول قیود" کے اندر "گھر کی خلوت" کا حق حاصل ہے۔

43۔ درحقیقت کوئی بھی حق تنہا نہیں ہوتا بلکہ ہمیشہ اس کا تعلق دوسرے حقوق کے ساتھ ہوتا ہے اور آئین اور قانون نے مختلف حقوق کے درمیان توازن قائم کر رکھا ہے۔ آئین میں جن بنیادی حقوق کی ضمانت دی گئی ہے، ان میں کئی حقوق کے ساتھ مختلف الفاظ میں یہ قید لگائی گئی ہے۔ مثلاً کئی حقوق کے متعلق قرار دیا گیا ہے کہ "عوامی مفاد میں"،[51] یا "امن عامہ کی خاطر"،[52] یا "پاکستان کی حاکمیت یا سالمیت، امن عامہ یا اخلاق کی خاطر"،[53] یا اس نوعیت کے دیگر اقدار کی بنیاد پر "قانون کے ذریعے معقول قیود" عائد کی جاسکتی ہیں۔ ان متعدد حقوق کی طرح مذہبی آزادی کا حق بھی "قانون، امن عامہ اور اخلاق کے تابع" ہے۔[54] معترضہ حکم نامے میں اگر یہ قید ذکر نہیں کی گئی، تو اس کی وجہ ہرگز یہ نہیں تھی کہ عدالت اس قید کو

---

[50] سورۃ النسآء (4)، آیت 174، سورۃ المآئدۃ (5)، آیت 15۔

[51] آئین، دفعہ 15۔

[52] ایضاً، دفعہ 16۔

[53] ایضاً، دفعہ 17۔

[54] ایضاً، دفعہ 20۔

غیر ضروری سمجھتی تھی، بلکہ اس کی وجہ یہ تھی کہ یہ قید قانون کے کسی ادنی طالب علم کے لیے بھی واضح تھی اور اس کا ذکر نہ بھی ہو تو ہر شخص جانتا ہے کہ یہ قید موجود ہے۔

44۔ یہ بات صرف قانونی متون کے متعلق ہی درست نہیں ہے، بلکہ فقہی عبارات میں بھی جب کوئی بات بظاہر مطلق ذکر کی جائے تو در حقیقت اس پر کئی قیود عائد ہوتی ہیں اور فقہی اصول اور جزئیات کا علم رکھنے والے لوگوں کے لیے یہ بات واضح ہوتی ہے۔ مشہور حنفی فقیہ علامہ ابن عابدین شامی نے واضح کیا ہے کہ فقہاء کی عبارات ایک کتاب میں بغیر کسی قید کی ہوتی ہیں، لیکن کسی اور کتاب میں اس کی قیود کا ذکر ہوتا ہے۔ انھوں نے ایک اور فقیہ کا بیان کردہ یہ اصول نقل کیا ہے:

أن اطلاقات الفقهاء في الغالب مقيدة بقيود يعرفها صاحب الفهم المستقيم الممارس للأصول و الفروع؛ و إنما يسكتون عنها اعتماداً على صحة فهم الطالب.[55]

ترجمہ: فقہاء کی مطلق عبارات زیادہ تر ایسی قیود کے ذریعے مقید ہوتی ہیں جنھیں صحیح سمجھ بوجھ رکھنے والا شخص جو اصول اور فروع میں مہارت رکھتا ہو، جانتا ہے۔ فقہاء ان قیود کا ذکر اس لیے نہیں کرتے کہ انھیں طالب علم کے فہم پر اعتماد ہوتا ہے۔

45۔ عدالتی فیصلے کے خلاف نظر ثانی کا دائرہ محدود ہے اور عام طور پر نظر ثانی کے مرحلے پر مقدمے کے اصل فریقوں کے سوا کسی کو نہیں سنا جاتا، لیکن اس مقدمے کے دینی اور آئینی پہلوؤں کی اہمیت کے پیشِ نظر عدالت لہٰذا نے دینی اداروں کے علاوہ افراد کو بھی معترضہ حکم نامے کے آئینی اور دینی پہلوؤں پر تحریری دلائل دینے کا موقع فراہم کیا اور ان کے زبانی تفصیلی دلائل بھی تحمل کے ساتھ سنے تاکہ اس بارے میں کسی قسم کا ابہام باقی نہ رہے۔ تاہم یہ امر سب پر واضح رہنا چاہیے کہ آئین اور قانون کی پابندی سب لوگوں کی طرح ججوں پر بھی لازم ہے۔ اعلی عدلیہ کے جج تعیناتی کے وقت "اپنے فرائض اور کارہائے منصبی اپنی بھرپور صلاحیت کے مطابق دیانت داری اور وفاداری سے اسلامی جمہوریۂ پاکستان کے آئین اور قانون کے مطابق سرانجام دینے" اور "آئین کو برقرار رکھنے اور اس کے تحفظ اور دفاع" کا حلف اٹھاتے ہیں۔ "کسی عدالت کے پاس کوئی اختیار نہیں ہوگا، سوائے اس کے جو اسے آئین کی رو سے، یا کسی قانون کے رو سے یا اس کے تحت، اسے عطا کیا گیا ہو، یا کیا جائے۔"[56] سپریم کورٹ کے پاس قانون سازی کا اختیار نہیں ہے۔ آئین نے یہ اختیار مقننہ کو دیا ہے۔

46۔ قرآن مجید نے رسول اللہ ﷺ کے بہترین اخلاق کی گواہی دی ہے:

وَإِنَّكَ لَعَلَىٰ خُلُقٍ عَظِيمٍ[57]

ترجمہ: اور یقیناً آپ بہت عمدہ اخلاق پر ہیں۔

قرآن شریف میں اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو نہ صرف رسول اللہ ﷺ کی اطاعت کا حکم دیا ہے، بلکہ آپ کی اتباع کا بھی حکم دیا ہے اور آپ کے اعلی کردار کو مسلمانوں کے لیے بہترین نمونہ قرار دیا ہے:

---

[55] علامہ ابن عابدین الشامی، تنبيه الولاة والحكام على أحكام شاتم خير الأنام أو أحد أصحابه الكرام (القاهرة: دار الآثار، 2007ء)، ص 79۔

[56] آئین، دفعہ 175(2)۔

[57] سورۃ القلم (68)، آیت 4۔

وَأَطِيعُواْ ٱللَّهَ وَٱلرَّسُولَ لَعَلَّكُمۡ تُرۡحَمُونَ [58]

ترجمہ: اور اللہ اور اس کے رسول کی فرمانبرداری کرو تاکہ تم پر رحم کیا جائے۔

قُلۡ إِن كُنتُمۡ تُحِبُّونَ ٱللَّهَ فَٱتَّبِعُونِي يُحۡبِبۡكُمُ ٱللَّهُ وَيَغۡفِرۡ لَكُمۡ ذُنُوبَكُمۡۚ وَٱللَّهُ غَفُورٞ رَّحِيمٞ [59]

ترجمہ: کہہ دیجیے، اگر تم اللہ سے محبت رکھتے ہو تو میری اتباع کرو، خود اللہ تعالیٰ تم سے محبت کرے گا اور تمھارے گناہ معاف فرما دے گا۔ اور اللہ تعالیٰ بڑا بخشنے والا مہربان ہے۔

لَّقَدۡ كَانَ لَكُمۡ فِي رَسُولِ ٱللَّهِ أُسۡوَةٌ حَسَنَةٞ لِّمَن كَانَ يَرۡجُواْ ٱللَّهَ وَٱلۡيَوۡمَ ٱلۡأٓخِرَ وَذَكَرَ ٱللَّهَ كَثِيرٗا [60]

ترجمہ: یقیناً تمہارے لیے اللہ کے رسول میں عمدہ نمونہ (موجود) ہے، ہر اس شخص کے لیے جو اللہ تعالیٰ کی، اور قیامت کے دن کی، توقع رکھتا ہے اور بکثرت اللہ تعالیٰ کی یاد کرتا ہے۔

47۔ ہمارے پیارے نبی ﷺ کو اللہ تعالیٰ نے سارے جہانوں کے لیے رحمت قرار دیا ہے:

وَمَآ أَرۡسَلۡنَٰكَ إِلَّا رَحۡمَةٗ لِّلۡعَٰلَمِينَ [61]

ترجمہ: اور ہم نے آپ کو تمام جہان والوں کے لئے رحمت بنا کر بھیجا ہے۔

آپ کی رحمت کا اظہار صرف اپنوں کے لیے ہی نہیں بلکہ دشمنوں کے لیے بھی، اور چڑیوں، جانوروں اور نباتات تک کے لیے، تھا۔ فتح مکہ کے بعد جن لوگوں کو خدشہ تھا کہ رسول اللہ ﷺ ان کو سزا دیں گے، ان میں ایک صفوان بن امیہ بھی تھے۔ وہ کشتی میں سوار ہو کر جانے ہی والے تھے کہ حضرت عمیر بن وہب رضی اللہ عنہ ان تک پہنچ گئے اور کتنے خوبصورت الفاظ میں رسول اللہ ﷺ کے بہترین اخلاق ان الفاظ میں بیان کیے:

أفضل الناس، و أبرّ الناس، و أحلم الناس، و خير الناس.

ترجمہ: وہ سب لوگوں سے افضل، سب سے زیادہ اپنے قول کے پکے، سب سے زیادہ بردبار اور سب سے اچھے ہیں۔

صفوان کو اپنی سابقہ دشمنی کے سبب سزا کا خوف تھا، لیکن حضرت عمیر نے کہا:

هو أحلم من ذاک و أكرم.[62]

ترجمہ: وہ تمھاری توقع سے زیادہ بردبار اور کریم ہیں۔

صفوان نے آ کر رسول اللہ ﷺ سے اسلام قبول کرنے پر غور و فکر کے لیے دو مہینے کی مہلت مانگ لی، تو آپ نے چار مہینے کی مہلت دی۔ بعد میں بھی صفوان پر رسول اللہ ﷺ کی عنایات کا سلسلہ جاری رہا، یہاں تک کہ انھوں نے اسلام قبول کیا اور بعد میں کہتے تھے کہ میں پہلے رسول اللہ ﷺ کو

---

58 سورۃ آل عمران (3)، آیت 132۔

59 سورۃ آل عمران (3)، آیت 31۔

60 سورۃ الاحزاب (33)، آیت 21۔

61 سورۃ الانبیآء (21)، آیت 107۔

62 ابو القاسم عبد الرحمان بن عبد اللہ الخثعمی السُّھیلی، الروض الأنف في تفسير السيرة النبوية لابن هشام، تحقیق مجدی بن منصور (بیروت: دار الکتب العلمیۃ، ت۔ن)، ج4، ص 180۔

ناپسند کرتا تھا، لیکن آپ کے حسن سلوک کی وجہ سے آپ مجھے سب لوگوں سے زیادہ محبوب ہو گئے ہیں۔[63] یہ کوئی ایک تنہا مثال نہیں، بلکہ آپ ﷺ کی مبارک زندگی ایسی مثالوں سے بھری پڑی ہے۔

48۔ رحمۃ للعالمین ﷺ کے پیروکار ہونے کا تقاضا یہ ہے کہ مسلمان اپنے مخالفین سے بھی حسنِ سلوک کا رویہ رکھیں۔ مسلمانوں کو سوچنا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ کی رضا کس کام میں ہے اور کیا ان کے اعمال سے رسول اللہ ﷺ خوش ہوں گے؟ اسلام تلوار کے زور پر نہیں پھیلا، جیسا کہ بعض لوگوں نے پروپیگنڈا کیا ہے، بلکہ اسلام کی اشاعت تو رسول اللہ ﷺ، صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم اور دیگر بزرگانِ دین کے حسن کردار سے ہی ممکن ہوئی ہے۔ مسلمانوں پر لازم ہے کہ حکمت کے ساتھ لوگوں کو اسلام کی دعوت دیں، بھٹکے ہوئے لوگوں کو راہِ راست پر لانے کے لیے خوبصورت طریقے سے ان کی رہنمائی کریں اور ان کی غلط فہمیاں دور کریں:

> ٱدْعُ إِلَىٰ سَبِيلِ رَبِّكَ بِٱلْحِكْمَةِ وَٱلْمَوْعِظَةِ ٱلْحَسَنَةِ ۖ وَجَٰدِلْهُم بِٱلَّتِى هِىَ أَحْسَنُ ۚ إِنَّ رَبَّكَ هُوَ أَعْلَمُ بِمَن ضَلَّ عَن سَبِيلِهِۦ ۖ وَهُوَ أَعْلَمُ بِٱلْمُهْتَدِينَ [64]
>
> ترجمہ: اپنے رب کی راہ کی طرف لوگوں کو حکمت اور بہترین نصیحت کے ساتھ بلائیے اور ان سے بہترین طریقے سے گفتگو کیجیے۔ یقیناً آپ کا رب اپنی راہ سے بھٹکنے والوں کو بھی بخوبی جانتا ہے اور وہ راہ یافتہ لوگوں سے پورا واقف ہے۔

49۔ ان تفصیلی دلائل اور تجزیے کی روشنی میں عدالتِ ہٰذا موجودہ مقدمے میں دائر کی جانے والی نظر ثانی کی درخواستوں اور متفرق درخواستوں پر یہ فیصلہ سناتی ہے کہ:

(الف) حضرت محمد ﷺ کی ختمِ نبوت پر مکمل اور غیر مشروط ایمان اسلام کے بنیادی عقائد میں شامل ہے جو قرآن و سنت کی متعدد نُصوص، بالخصوص سورۃ الاحزاب (33)، آیت 40 میں درج ہے۔ چنانچہ ختم نبوت پر مکمل اور غیر مشروط ایمان کے بغیر کوئی شخص مسلمان نہیں ہوتا؛

(ب) اسلامی جمہوریۂ پاکستان کے آئین کی دفعہ 260(3) میں بھی ختم نبوت پر مکمل اور غیر مشروط ایمان کو "مسلمان" کی تعریف کا لازمی جزو قرار دیا گیا ہے؛

(ج) خود کو احمدی کہنے والوں کے مذہبی حقوق کے مسئلے پر 'مجیب الرحمان بنام حکومت پاکستان'[65] کے مقدمے میں وفاقی شرعی عدالت کے فیصلے اور 'ظہیر الدین بنام ریاست'[66] کے مقدمے میں سپریم کورٹ کے پانچ رکنی بنچ کے فیصلے کو لازمی نظیروں کی حیثیت حاصل ہے اور عدالتِ ہٰذا نے اپنے حکم نامہ مؤرخہ 6 فروری 2024ء میں ان نظیروں سے انحراف نہیں کیا۔

(د) حکومتِ پنجاب کی جانب سے دائر کی گئی نظر ثانی کی درخواست نمبر 2 بابت 2024ء کو منظور کرتے ہوئے قرار دیا جاتا ہے کہ مذہبی آزادی کا بنیادی حق، جس کی آئین میں ضمانت دی گئی ہے، "قانون، امن عامہ اور اخلاق کے تابع" ہے؛

---

[63] صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب ما سئل رسول اللہ ﷺ شیئاً قط، فقال: لا، وکثرۃ عطائہ، حدیث نمبر 2313۔

[64] سورۃ النحل (16)، آیت 125۔

[65] PLD 1985 Federal Shariat Court 8

[66] 1993 SCMR 1718

(ھ) مذکورہ بالا نکات کی روشنی میں نظر ثانی کی درخواست نمبر 3 اور درخواست نمبر 4 بابت 2024ء مسترد، اور دیگر متفرق درخواستیں نمٹادی جاتی ہیں۔

50۔ عدالت ان تمام دینی اداروں اور افراد کا شکریہ ادا کرتی ہے جنھوں نے اس اہم مسئلے پر عدالت کی رہنمائی کے لیے اپنی تحریرات بھیجیں یا عدالت میں دلائل پیش کیے۔

چیف جسٹس

جج

جج

اسلام آباد
24 جولائی 2024ء

اشاعت کے لیے منظور شدہ

آج 24 جولائی 2024ء بمقام اسلام آباد، کھلی عدالت میں سنایا گیا۔

جج